VOL 9- ISSUE 93 APRIL 2017

# MASALA
## TV FOOD MAGAZINE
RECIPES IN ENGLISH & URDU

HUM

مصالحہ

Regd. No. SC-1333

Rs.150



صحت کے عالمی دن پر خصوصی مضمون

ہم مصالحہ کے شیفس کے کھانوں کی مزید ارتراکیب

ملک بھر میں ہونے والی تقاریب کا احوال



# FAISALABAD'S NO 1 FAMILY RADIO STATION

STARS OF FM 90

## R J NAINA



Born and raised in Faisalabad RJ Naina, is an artist, a painter, and most of all a humanitarian. She believes on "live and let live". She always feels happy; you know why? Because she doesn't expect anything from anyone. She is generous and warmhearted. Strong and assertive. Exuberant and enthusiastic. Broad-minded and expensive. She loves her family more than anything. She thinks with her heart. She is among those lucky ones who live their life with their own style.

## R J RIZZ KHAN



Meet Rizwan Nawaz Khan aka "Rj Rizz Khan", A versatile artist in his personality. He keeps telling himself, "I must learn to accept". But in reality he never will. He just does what he thinks is right; forgetting what everyone is thinking about him. He is only a public entertainer who understands his era. He loves music and that is all that matters.

## R J FIZZA SHAH



Ambitious and self-made RJ Fizza Shah also works as government employee in judicial department. Her identity may be a mystery, but she always loves to hear and voice without fear. She is a firm believer in the tenet "love can fix anything"

She likes to balance professional & family life. Professional life gives her exposure, confidence & sense of achievement. Her favorite pastime is to watch movies, adventurous trips, reading fictions & cooking.

## R J AHSAN ATIF



A self made Individual "Rj Ahsan Atif" He always deemed to be an ambitious, cultivating and a dreamy person. Self obsession and self centered aren't the words meant for him. He has been made a wide space in the people's hearts with his catchy Voice and a deep approach to artistic field.Being a younger artist in the town He has proved that Every young individual can do a lot for the society through his/her creativity.

HUMARA FM 90



www.humara.fm Humara FM 90 Official YouTube Humara FM 90

MASALA
TV FOOD MAGAZINE

HUM
مصالحہ
Volume 9 - Issue 93 April 2017

# Content

قارئین محترم

السلام وعلیکم!

کہتے ہیں کہ جان ہے تو جہان ہے اور جان ہونے کیلئے ضروری ہے اچھی صحت۔ دنیا بھر کے انسانوں پر صحت کی اہمیت اُجاگر کرنے کیلئے عالمی ادارہ صحت (WHO) کی جانب سے 1950ء سے ہر سال 7 اپریل کو صحت کا عالمی دن منایا جارہا ہے۔ اس خصوصی موقع پر کسی خاص موضوع کو منتخب کرنے کے بعد اس کے حوالے سے تفصیلی معلومات کا اجراء کیا جاتا ہے۔ عالمی ادارہ صحت نے رواں برس کے عالمی یوم صحت کیلئے ''ڈپریشن' آؤ باتیں کریں'' کا موضوع تجویز کیا ہے۔

تحقیق کہتی ہے کہ بلاتفریق ہر معاشرے کا ہر طبقہ اس مرض کی یکساں زد میں ہے یعنی انتہائی امیر سے لے کر انتہائی غریب تک اس کا شکار بنتے ہیں' تاہم 90 فیصد لوگ محض یہ سوچ کر علاج نہیں کراتے کہ لوگ انہیں ذہنی مریض نہ سمجھ لیں۔ صرف 10 فیصد افراد ایسے ہیں جو اسے نہ صرف ایک مرض سمجھتے ہیں بلکہ اس کا علاج کرانا بھی ضروری خیال کرتے ہیں۔ تحقیق یہ بھی ثابت کرتی ہے کہ ڈپریشن کا مرض مردوں میں کم اور عورتوں میں زیادہ ہے یعنی 4 خواتین میں سے ایک خاتون اور 7 مردوں میں سے ایک مرد اس مرض کا شکار ضرور ہوتا ہے۔

طبی ماہرین اس بات پر متفق ہیں کہ علاج کے علاوہ اس مرض سے نجات کیلئے ساتھی' رشتے دار اور قرابت دار اہمیت رکھتے ہیں اور ان سے کی گئی باتیں ذہنی دباؤ سے نجات دلانے میں معاون ثابت ہوتی ہیں۔

ایک زمانہ تھا جب لوگ ڈائریاں لکھا کرتے تھے' میل ملاقات کا سلسلہ دراز رہتا تھا' گھروں میں دعوتیں ہوتی تھیں' لوگ ایک دوسرے کے گھر رات ٹھہرنے آتے تھے' ہلا گلا ہوتا' دلوں کی باتیں کہی اور سنی جاتیں لیکن گزرتے ہوئے وقت نے یہ رونقیں معدوم کردی ہیں۔ آج لوگ عید تہوار پر بھی ایک دوسرے کے گھر رسمی طور پر جاتے ہیں۔ اس ''جانے'' میں بھی زیادہ وقت سیلفیز' فیس بک اور واٹس اپ کی نذر ہوجاتا ہے۔ یہ ایک انتہائی افسوسناک حقیقت ہے کہ دُوریوں نے انسانوں کو تنہائی کا شکار کردیا ہے اور یہ تنہائی مختلف بیماریوں اور نفسیاتی اُلجھنوں کا باعث بن رہی ہے۔ ڈپریشن از خود کوئی مرض نہیں ہے لیکن یہ بے شمار امراض کی جڑ ہے اسلئے اسے اپنے قریب نہ آنے دیں اور اس کا نسخہ نہایت آسان ہے یعنی لوگوں سے ملئے' باتیں کریں' کچھ اپنے دُکھ بتائیں اور کچھ دوسروں کے مسائل حل کریں۔

علاوہ ازیں صحت کی بہتری کیلئے اچھی غذا' ورزش اور دیگر صحتمندانہ سرگرمیاں نہایت ضروری ہیں۔ عام طور پر لوگ سمجھتے ہیں کہ اچھا کھانا کھانا ہی صحت کی علامت ہے جو صریحاً غلط سوچ ہے' اچھے سے اچھا کھانا آپ کو اس وقت تک مائل بہ صحت نہیں کرسکتا جب تک اسے بروقت ہضم نہ کرلیں تو صرف اچھا نہیں بلکہ صحت بخش کھانا کھائیں۔ طبی ماہرین کے مطابق ناشپاتی' کھجور' رس بھرے پھل' بادام' لہسن' پھول گوبھی اور چاکلیٹ میں ایسے اجزاء پائے جاتے ہیں جو ذہن کو پرسکون کرکے ذہنی تناؤ کی سطح کو کم کرنے میں معاون ہوتے ہیں۔

آیئے امسال صحت کے عالمی دن پر یہ عزم کریں اپنے لوگوں سے دُوریوں کو مٹائیں گے' اپنی غذا کو صحت بخش بنائیں گے تاکہ اچھی اور طویل زندگی پاسکیں۔

**ادارہ**

چیف ایڈیٹر: سلطانہ صدیقی    جوائنٹ ایڈیٹر: شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ: نصر خان    سینئر ویژولائزر: سید نبیل احمد    فوٹو گرافر: احسن قریشی' حارث عثمانی
ایڈورٹائزنگ منیجر: منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv فون: 0333-3222353 ڈسٹری بیوٹر: رہبر نیوز ایجنسی 0333-2168390 پرنٹر: یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ: بلڈنگ نمبر 10/11' حسن علی اسٹریٹ' متصل آئی آئی چندریگر روڈ' کراچی 74000    یو اے این نمبر: 111-486-111
مزید معلومات کیلئے رابطہ کریں: shazia.anwar@hum.tv    آن لائن خریداری کیلئے رابطہ کریں: http://www.masala.tv/masalamag/



# سونف، ذائقہ لاجواب، فوائد بے حساب

**سونف ایک خوشبودار بیج ہے جسے مختلف کھانوں میں استعمال کر کے کھانوں کو خوشبودار بنایا جاتا ہے**

سونف ایک ایسی جانی پہچانی جڑی بوٹی ہے جسے پیٹ کی تکالیف اور ہاضمے کی خرابیوں سمیت دیگر کئی بیماریوں کی صورت میں استعمال کیا جاتا ہے۔ سونف کا سائنسی نام Feoniculum ہے۔ انگریزی میں اسے فنل (Fennel) اور انی سیڈ (Aniseed)، عربی میں رازیانج اور فارسی میں بادیان کہتے ہیں۔

سونف پاک و ہند، جاپان، ہانگ کانگ، مالٹا اور وسطی یورپ میں پائی جاتی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس کی دو اقسام ہیں ایک بستانی اور دوسری جنگلی۔ ان میں سے ایک کو ہم خود اگاتے ہیں اور دوسری جنگلوں میں خودرو پیدا ہوتی ہے۔ سونف کے عرقیات اور روغنیات نکالے جاتے ہیں جن کے بے شمار فوائد ہیں۔ سونف ایک خوشبودار بیج ہے جس کو ہم مختلف کھانوں میں استعمال کرتے ہیں جس کے استعمال سے ہمارے کھانے بھی خوشبودار بن جاتے ہیں۔ دراصل یہ ایک ترکاری جسے ہم سویا کا نام دیتے ہیں اس کا بیج ہے۔ سویا کی پتیاں پکانے کے کام آتی ہیں۔ قدیم یونانی لوگ اس کا استعمال بہت زیادہ کرتے تھے اور جدید دور میں ابھی اسکے فوائد سے انکار ممکن نہیں۔ خوشبودار ہونے کی وجہ سے سونف کا استعمال پان میں کیا جاتا ہے جس سے منہ کی بدبو بھی ختم ہو جاتی ہے اور پان کا ذائقہ بھی دوبالا ہو جاتا ہے۔

قرون وسطی میں سونف کھانوں کو خوشبودار بنانے کیلئے بہ کثرت استعمال کی جاتی ہے۔ ان کا خیال ہے کہ اسے کھانوں میں شامل کرنے سے کھانے باسی ہونے کے بعد مضر صحت نہیں ہوتے۔ 16ویں صدی کے ماہر جیرارڈ اسے بینائی بڑھانے کیلئے بہت مفید قرار دیتے ہیں جبکہ ایک دوسرے ماہر عقاقیر کلپیر سونف کو سانپ یا کھمبی کے زہریلے اثرات دور کرنے کیلئے موثر قرار دیتے ہیں۔ سونف (تخم بادیان) جسم کے نرم عضلات کو آرام پہنچاتی ہے۔ اس کے استعمال سے ہضم کی صلاحیت بڑھتی ہے۔ سونف خاص طور پر غذا کے روغنی یا چربیلے اجزاء ہضم کرنے میں معاون ثابت ہوتی ہے۔ چینی معالج لی شین چن اسے خاص طور پر بچوں کے نظام ہضم کیلئے مفید بتاتے ہیں۔ ان کے مطابق سونف پیٹ اور دانت کے درد کیلئے بھی مفید ہے۔ ایک مغربی محقق کے مطابق باقاعدگی سے سونف استعمال کرتے رہنے سے گردے اور مثانے میں پتھری نہیں بنتی اور اگر بن بھی گئی تو اسکے استعمال سے پتھری خارج ہو جاتی ہے۔ سونف دودھ پلانے والی ماؤں کیلئے مفید سمجھی جاتی ہے۔ اسکے استعمال سے دودھ کی مقدار بڑھ جاتی ہے۔ ایک یورپی معالج جان ایولین (1680ء) نے اپنی کتاب ایسی ٹاریا (Acetaria) میں سونف کی ٹہنیوں کے گودے کو موثر، مسکن اور خواب آور قرار دیا ہے۔ طب ہندی کے معالجین کے مطابق سونف کی تاثیر ٹھنڈی ہوتی ہے۔

سونف پیٹ کے درد کیلئے بھی مفید ہے، اس کے کھانے سے پیٹ صاف ہو جاتا ہے۔ اس کا استعمال بینائی کو تیز کرتا ہے۔ سونف موٹاپے کو کم کرنے میں مددگار ہے۔ زکام کی صورت میں سونف کے ساتھ لونگ پانی میں اُبال کر پیا جائے تو فائدہ ہوتا ہے۔ کان کے درد میں روغن سونف نیم گرم کر کے کان میں ڈالنے سے آرام مل جاتا ہے۔ سونف کے چبانے سے ثقیل کھانے آسانی سے ہضم ہو جاتے ہیں۔ سونف معدے کے علاوہ جگر کیلئے بھی مفید ہے۔ سینے اور معدے کی جلن کی صورت میں بھی اس کا استعمال مفید ہوتا ہے۔ پیٹ کی ہر قسم کی تکلیف کیلئے پانی کے ہمراہ ایک چائے کا چمچہ پسی ہوئی سونف کھانے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ بچوں کیلئے عرق بادیان سے بہتر کوئی دوسرا مشروب نہیں۔ طب ہندی میں سونف کا استعمال بینائی کے تحفظ اور اضافے کیلئے مفید قرار دیا جاتا ہے۔ ■

# ڈپریشن، آؤ باتیں کریں

## عالمی یوم صحت 2017 کا موضوع مسئلہ بھی ہے اور اس کا حل بھی

تحریر: شازیہ انوار

اپریل کی 7 تاریخ کو دنیا بھر میں صحت کا عالمی دن منایا جاتا ہے۔ امسال صحت کے عالمی دن کا موضوع "ڈپریشن، آؤ باتیں کریں" ہے۔ یہ موضوع موجودہ صورتحال کے حوالے سے انتہائی اہمیت کا حامل ہے کیونکہ کمپیوٹر اور موبائل فونز جیسی ایجادات نے انسان کو اپنوں سے دور کردیا ہے۔ ایک کمرے میں بیٹھے ہوئے 8 افراد میں سے کم از کم 7 موبائل کی دنیا میں گم نظر آتے ہیں، جو یقیناً لمحہ فکریہ ہے۔ یہ طرزِ عمل ڈپریشن یا ذہنی دباؤ میں اضافے کا باعث ہے۔ اس سال کا موضوع مسئلہ بھی ہے اور مسئلے کا حل بھی، یعنی ڈپریشن ہے تو اس سے نجات کا ذریعہ ہے باتیں کرنا۔

ڈپریشن دراصل ہے کیا؟ ڈپریشن نام ہے اس کیفیت کا جو ہم پر اُداسی، بیزاری اور چڑچڑاہٹ طاری کردیتی ہے جس کی بعض اُوقات ٹھوس وجہ ہوتی ہے لیکن اکثر اوقات ہم اسکا سبب جان ہی نہیں پاتے۔ عموماً یہ چندروزہ کیفیت ہوتی ہے لیکن چندروز میں اس کیفیت سے نہ نکل سکیں تو پھر لازمی طور پر ڈاکٹر سے رجوع کرلینا چاہئے کیونکہ ڈپریشن بذات خود کوئی بیماری نہیں ہے لیکن یہ کسی موذی اور تکلیف دہ مرض کی وجہ بن سکتا ہے۔

امریکا کی مشی گن یونیورسٹی کے محققین کا کہنا ہے کہ دماغ میں موجود ایک کیمیائی مادے کا تعلق بھوک اور ذہنی تناؤ کے کنٹرول سے ہوتا ہے، ڈپریشن کے شکار افراد میں اس مادے کی کمی نوٹ کی گئی ہے۔ دماغ میں موجود **Neuropeptide** کم ہو جائیں تو ڈپریشن کے امکانات کئی گنا بڑھ جاتے ہیں اور یہ شدید ترین ہوجاتا ہے۔ یہ مرض موروثی بھی ہوسکتا ہے، تاہم موزوں اور بروقت علاج سے یہ مرض جاتا رہتا ہے۔

ماہرین دماغی صحت کا کہنا ہے کہ زندگی کے اُتار چڑھاؤ اور روزمرہ مسائل ڈپریشن کی عام وجہ ہیں، اسکا تعلق خوراک اور دواؤں سے بھی قرار دیا جاتا ہے۔ تسلسل سے دوائیں استعمال کرنے کے ضمنی اثرات جسم اور ذہن دونوں پر ظاہر ہوسکتے ہیں۔ یہ موروثی مسئلہ بھی ہوسکتا ہے، ایک سائنسی تحقیق کے مطابق اگر کسی شخص کے والدین کو ڈپریشن ہے تو اس شخص میں اس مرض کی منتقلی کے امکانات دوسروں افراد کے مقابلے میں آٹھ گنا زیادہ ہوتے ہیں۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ ذہنی تناؤ میں شدت خودکشی پر اُکسا سکتی ہے ایسے میں قریبی دوست سے بات کرنا مفید ہوتا ہے اسی لئے اسکے علاج میں مریض کے قریبی دوست یا رشتہ دار اہم تصور کئے جاتے ہیں۔

تحقیق یہ بھی کہتی ہے کہ خواتین میں ذہنی تناؤ کی شرح مردوں کے مقابلے میں نسبتاً زیادہ ہوتی ہے جس کی بڑی وجہ عورتوں کی سماجی تعاون سے محرومی ہے جبکہ مرد اپنی تمام پریشانیاں یہاں تک کہ ازدواجی معاملات پر بھی دوسروں سے بات کرکے ذہنی تناؤ سے نجات حاصل کرلیتے ہیں۔

ماہرین نفسیات کے مطابق اگر ڈپریشن کی صورت میں اپنی پریشانی، معمول کی سرگرمیوں یا دل کی بات کو احاطہ تحریر میں لائیں، یہ ڈپریشن سے نجات کا انتہائی موثر ذریعہ ہے۔ یاد رہے کہ اپنی کیفیت کا اظہار نہ کرنا مرض میں مزید پیچیدگیوں کا باعث بنتا ہے۔ بھرپور نیند اور متوازن غذا بھی اس مرض سے نجات یا کمی کیلئے نہایت موثر ہیں۔ کچھ لوگ سونے سے پہلے ٹی وی دیکھنا، ریڈیو سننا یا پڑھنا پسند کرتے ہیں۔ اس مشق سے بےچینی میں کمی آتی ہے اور نیند بھی بہتر ہوتی ہے۔ بعض صورتوں میں ڈپریشن کا تجربہ کسی شخص کی شخصیت میں نکھار کا باعث بھی بن سکتا ہے اس مرض سے باہر نکلنے والا مضبوط انسان کے طور پر بھی نمودار ہوسکتا ہے۔ معمولی درجے کے ڈپریشن کا علاج آسان بات چیت کے ذریعے بھی ممکن ہے۔

ڈاکٹروں کا کہنا ہے کہ دیگر امراض کی طرح ڈپریشن کی بھی بروقت تشخیص و علاج ہونا چاہئے۔ ڈپریشن کے مریضوں کو پرامید زندگی کی طرف واپس لانا اتنا آسان نہیں، دیگر امراض کے شکار افراد کی طرح ڈپریشن کے مریضوں کو بھی علاج، توجہ اور محبت کی ضرورت ہوتی ہے۔

پاکستان جیسے ترقی پذیر ممالک میں ڈپریشن تیزی سے اپنے پنجے گاڑ رہا ہے اور افسوسناک امر یہ ہے کہ اسکی تشخیص اور روک تھام کیلئے کسی بھی قسم کی کوششیں ہوتی نظر نہیں آرہی ہیں۔ اس بات کو سمجھنے کی اشد ضرورت ہے کہ معاشرے میں خودکشی کے بڑھتے ہوئے رُجحان کے پیچھے ڈپریشن کارفرما ہے۔ اس رُجحان کی شدت سے بچنے اور اپنے پیاروں کو کسی بھی قسم کی پریشانی سے محفوظ رکھنے کیلئے اُن سے قربت اختیار کریں۔ اگر وہ کسی بھی بات کی وجہ سے ڈپریشن کا شکار ہیں تو انہیں زندگی کی طرف لانے میں اپنا کردار ادا کریں۔ ■





# اب آپکا بچہ بھی شوق سے کھانا کھائے گا

## تھوڑی سی کوشش کے نتیجے میں بچوں کی کھانے میں دلچسپی بڑھانا ممکن ہے

''میرا بچہ کھانا کم کھاتا ہے یا بے دلی سے کھاتا ہے۔'' یہ شکایت ہماری بیشتر ماؤں کی ہے جب کہ کچھ مائیں یہ بھی کہتی نظر آتی ہیں کہ اُن کے بچے کو صرف باہر کا کھانا اچھا لگتا ہے' گھر میں کچھ بھی بنا دو وہ نہیں کھاتے۔ یہ بات درست بھی ہے کہ آج بچے کو گھر سے باہر کھانا پینے کے اتنے مواقع حاصل ہیں کہ اسے گھر کا سیدھا سادا کھانا اچھا ہی نہیں لگتا ایسے میں ماں جھنجلا کر بچے کو فاسٹ فوڈز کھانے کی اجازت دے دیتی ہے کہ بھوکا رہنے سے اچھا ہے کہ کچھ تو کھالے جبکہ پیزا' برگر' لزانیہ جیسے فاسٹ فوڈ اور کولڈ ڈرنکس کے مسلسل استعمال سے بچے موٹاپے کا شکار ہو کر بیماریوں کو دعوت دیتے ہیں اب ایسے میں مائیں کریں تو آخر کیا؟

ماؤں کو اس حوالے سے زیادہ پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ تھوڑی سی کوشش کے نتیجے میں بچوں کی کھانے میں دلچسپی بڑھانا ممکن ہے۔ یہاں کچھ ایسی تجاویز پیش کی جارہی ہیں جن پر عمل درآمد کے ذریعے مائیں بچوں کو گھر کے کھانے کی جانب راغب کرسکتی ہیں۔

☆ یقینی طور پر بچوں کا کھانا مقوی ہونا چاہئے جس سے انہیں متوازی طور پر نشاستے' لحمیات' چکنائی' ریشے' معدنیات اور حیاتین مل سکیں' تاہم اس میں ان کی پسند و ناپسند کا خاص خیال رکھنا بھی ضروری ہے۔ وہ جس طرح کا کھانا پسند کرتے ہیں اسی طرح کا کھانا پکائیں۔ اگر بچے کو کھانا پسند نہیں آرہا تو اسے فوری طور پر کوئی متبادل کھانا دینے کی کوشش کریں۔

☆ اس کے کھانے کا وقت مقرر کریں 2 کھانوں کے درمیان کم از کم 2 گھنٹوں کا وقفہ رکھیں۔

☆ کچھ بچے اسلئے بھی کھانا کم کھاتے ہیں کیونکہ وہ چاہتے ہیں کہ اُن کو وہی کھانا دیا جائے جو انہیں پسند ہو۔ اگر بچہ بار بار ایک ہی طرح کا کھانا کھانا چاہتا ہے تو اسے ایک وقت اس کی پسند کا کھانا دیں لیکن اسے باور کرادیں کہ دوسرے وقت میں اسے آپ کی پسند کا کھانا کھانا ہوگا۔

☆ اگر آپ کا بچہ کسی بھی طرح سے فاسٹ فوڈز سے ہٹ کر کچھ نہیں کھانا چاہتا تو اسے گھر میں ہی فاسٹ فوڈز تیار کرکے دیں۔ اس کیلئے کھانا پکانے کے چینلوں کے شیفس کے تجربے سے فائدہ اُٹھایا جاسکتا ہے جو آج برگرز' پاستا' نوڈلز' کیک اور بسکٹس وغیرہ کو آسان طریقے سے گھر میں بنانا سکھا رہے ہیں۔

☆ بچوں کو دیئے جانے والے پاستا' نوڈلز' برگر اور پیزا میں سبزیاں اور مچھلی وغیرہ شامل کردیں تاکہ بچوں کو مطلوبہ غذائیت میسر آسکے۔

☆ ان دنوں بچے کھانوں کے پیش کئے جانے کے انداز کو نہایت پسند کرتے ہیں۔ انہیں جب بھی کھانا پیش کریں اسے اچھے انداز میں سجا کر پیش کریں اور بچے کو اس کی خوبصورتی کی جانب راغب بھی کریں۔

☆ بچوں کیلئے نت نئی ڈشیں تیار کریں۔ کھانا مزیدار ہونے کیساتھ غذائیت سے بھرپور بھی ہونا چاہئے تاکہ بچے کو متناسب مقدار میں غذائیت حاصل ہوسکے۔ اپنے بچوں کو ہلکے پھلکے غذائیت والے اسنیکس مثلاً سینڈوچز وغیرہ کھلائیں۔ ان اسنیکس میں مرغی' مچھلی' گوشت' دودھ اور سبزیوں کا استعمال بچے کو حیاتین' لحمیات' توانائی' کیلشیم وغیرہ بہم پہنچاتا ہے۔ بچوں کو دن میں ایک بار خشک میوے بھی دیں۔

☆ بعض مائیں بچے کو مار پیٹ کر یا لتا کر زبردستی کھانا کھلانے کی کوشش کرتی ہیں جس کی وجہ سے بچہ کھانے سے دُور ہونے لگتا ہے۔ بچے کی کھانے میں دلچسپی بڑھائیں' اسے مختلف طرح کے کھانے دیں' اسے اپنے ہاتھوں سے چھوٹے چھوٹے نوالے کھلائیں اور کھانے کے دوران کہانی سنائیں یا کوئی دلچسپ بات کرتے رہیں۔

☆ کوشش کریں کہ کم از کم دن میں ایک وقت کا کھانا سب گھر والے ساتھ بیٹھ کر کھائیں۔ ساتھ بیٹھ کر کھانے سے بچوں کی جسمانی اور ذہنی صحت پر بہت اچھا اثر پڑتا ہے۔ ■



## چیریز

چیریز میں پائی جانے والی پوٹاشیم فشار خون کم کرتی ہے۔

چیریز کھانے سے خون میں یورک ایسڈ کم کرنے میں مدد ملتی ہے' جس کی وجہ سے جوڑوں کے درد میں آرام آتا ہے۔

چیریز میں موجود پیکٹن خون میں آسانی سے جذب ہوجاتا ہے اور "برے کولیسٹرول" کو کم کرتا ہے۔

چیریز کھانے سے نظر تیز ہوتی ہے اور جلد بہتر کیونکہ اس میں موجود ہے بیٹا کیروٹین۔

چیریز خزانہ ہیں وٹامن اے' اور میگنیشیم' کیلشیم' فاسفورس اور اینٹی آکسیڈنٹس جو کینسر کے خلاف قوت مدافعت پیدا کرتے ہیں۔

# FOOD FACTS



## مکئی (بھٹے)

مکئی کی 4 اقسام ہوتی ہیں جس میں سے ایک کو ہم بھٹا کہتے ہیں جو بھون یا ابال کر کھاتے ہیں۔

مکئی کا رن آئل' پاپ کارن' کارن فلیکس' کارن فلور اور سلاد میں بھی استعمال ہوتے ہیں۔

مکئی یا بھٹے میں موجود ہوتے ہیں بڑی مقدار میں کئی وٹامن جیسے B5, B9, B6, B3۔

مکئی میں موجود اہم غذائی جز پوٹاشیم فشار خون پر قابو پانے میں مدد کرتا ہے۔

مکئی کا استعمال ذیابیطس کنٹرول کرنے میں بھی مدد کرتا ہے' قوت مدافعت بڑھاتا اور خون کی کمی دور کرتا ہے۔

مکئی میں موجود فائبر ہاضمہ درست رکھتا ہے۔ مکئی کے کیروٹینائڈز آنکھوں کو مختلف بیماریوں سے بچانے میں مدد کرتا ہے۔



HANDI

## ہانڈی قیمہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ (ہاتھ کا کٹا ہوا) | 1/2 کلو |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 2 عدد |
| پیاز (کچی پسی ہوئی) | 2 عدد |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (لمبی کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں، پھر لہسن ادرک، ہلدی، کالی مرچ، لال مرچ اور نمک ملا کر بھونیں۔ اس میں ٹماٹر ڈال کر ٹماٹروں کا پانی خشک ہونے تک پکائیں، پھر قیمہ ملا کر بھونیں۔ اس میں ہری مرچیں، لیموں کا رس اور ادرک شامل کر کے دم پر رکھ دیں پھر ہرا دھنیا ملا کر ڈش میں نکال لیں۔

## Handi Qeema

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Minced chicken (hand ground) | ½ kg |
| Tomatoes (finely cut) | 2 |
| Onions (raw paste) | 2 |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Green chillies (cut lengthwise) | 4 |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Heat oil in a pot and sauté onions until light golden, then add ginger/garlic paste, turmeric powder, black pepper, red chillies and salt and fry.
- Add tomatoes and cook until its water dries, then add minced meat and fry.
- Add green chillies, lemon juice and ginger and leave on dum.
- Add fresh coriander and transfer on a dish.



HANDI



## شاہی دم آلو

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (چھوٹے، چھلے ہوئے) | ایک کلو |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | ایک پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک (کدوکش) | ایک کھانے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گڑ | ½ کھانے کا چمچہ |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 20 عدد |
| تازہ کریم | ½ پیالی |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کا چمچہ |
| کٹا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا، ادرک (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کیلئے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تھوڑا سا تیل گرم کریں اور آلو سنہری تل کر نکال لیں۔ اس ٹماٹر، لال مرچ، لہسن ادرک، زیرہ، گڑ اور نمک ملا کر بھونیں۔ اس میں آلو، دھنیا، کالی مرچ، ہری مرچ اور لیموں کا رس ملا کر بھون لیں، پھر بادام، ادرک اور کریم ملا کر ڈش میں نکال لیں۔ اسے ہرے دھنیے اور ادرک سے سجا کر پیش کریں۔

## Shahi Dum Aloo

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes (small and peeled) | 1 kg |
| Tomato paste | 1 cup |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Ginger (grated) | 1 tbsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Jaggery (powdered) | ½ tbsp |
| Almonds (finely cut | 20 |
| Fresh cream | ½ cup |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Coriander seeds (crushed) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander, ginger (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Heat a little oil in a wok and fry potatoes until golden and remove.
- Add tomato paste, red chillies, ginger/garlic paste, cumin seeds, jaggery and salt and fry.
- Add potatoes, coriander seeds, black pepper, green chillies, lemon juice and cook.
- Add almonds, ginger and cream and transfer into a dish.
- Garnish with fresh coriander and ginger, and serve.







# چلی چٹنی چکن رائس

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| چاول (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| دیگی لال مرچیں | 4 عدد |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

ساس پین میں تھوڑا سا پانی، سرکہ اور دیگی مرچیں ڈال کر اُبالیں۔ اس میں سفید زیرہ اور دھنیا ملا کر چٹنی پیس لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن ادرک بھونیں، اس میں مرغی ڈال کر اپنا پانی خشک ہونے تک پکائیں، اس میں چٹنی ملائیں اور تیل علیحدہ ہونے تک پکائیں، پھر چاول ڈالیں اور جلدی جلدی چمچہ چلائیں۔ اس میں لیموں کا رس ملا کر ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار چکن چٹنی رائس ہری پیاز کے پتوں سے سجا کر پیش کریں۔

# Chilli Chatni Chicken Rice

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | ½ kg |
| Rice (boiled) | 2 cup |
| Degi red chillies | 4 |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Coriander seeds | 1 tbsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp |
| Spring onion (finely cut) | for garnishing |

## Method:

- Add a little water, vinegar and degi red chillies in a saucepan and bring to boil.
- Add cumin and coriander seeds and mix well to prepare chatni.
- Heat oil in a wok and fry ginger/garlic paste, then add chicken and cook until its water dries.
- Add chatni and cook till oil separates, then add rice and mix well with a spoon.
- Add lemon juice and transfer on a dish.
- Garnish chicken chatni rice with spring onion and serve.







## سالٹ اینڈ پیپر چکن

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (بغیر ہڈی) | 2 عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| میدہ | 2 کھانے کے چمچے |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | 4 کھانے کے چمچے |
| انڈا (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| لہسن (باریک کٹے ہوئے) | 5 جوے |
| مرغی کی یخنی | ½ پیالی |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

میدے میں ½ کارن فلور' کالی مرچ اور انڈا ملا کر پھینٹیں۔ اس میں مرغی اور سویا ساس ملا کر ½ گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے پیاز اور لہسن چند منٹ تک بھونیں' پھر مرغی ڈالیں اور بھونتے ہوئے پکائیں۔ اس میں کالی مرچ' یخنی اور نمک ملا کر چند منٹ پکائیں' پھر چمچہ چلاتے ہوئے باقی کارن فلور ملائیں' پھر شملہ مرچ ڈال کر ڈش میں نکال لیں۔

## Salt and Pepper Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts (boneless) | 2 |
| Black pepper (crushed) | 2 tbsp |
| Refined flour | 2 tbsp |
| Cornflour (made into paste with water) | 2 tbsp |
| Egg (beaten) | 1 |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Spring onions (finely cut) | 2 |
| Garlic (finely cut) | 5 cloves |
| Chicken stock | ½ cup |
| Capsicum (finely cut) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp + for frying |

### Method:

- Mix flour with half cornflour, black pepper and egg.
- Add chicken and soya sauce and set aside for half an hour.
- Heat oil in a wok and fry spring onion and garlic for a few minutes, then add chicken and cook thoroughly.
- Add black pepper, stock and salt and cook for a few minutes.
- Gradually add cornflour stirring continuously with a spoon, then add capsicum and transfer into a dish.







## سرسوں کا ساگ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| سرسوں کا ساگ | ایک کلو |
| مکئی کا آٹا | ایک پیالی |
| مکھن | ایک پیالی |
| ہری مرچیں | 4 عدد |
| لہسن | 8 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 10 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

### بگھار کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| لہسن (باریک کٹے ہوئے) | 4 جوے |
| مکھن | ½ پیالی |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

ساگ کو باریک کاٹ کر ہلدی والے پانی میں بھگو دیں۔ اسے دھوکر دیگچی میں ڈالیں' اس میں آٹے اور مکھن کے علاوہ باقی اجزاء ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکالیں۔ ٹھنڈا ہوجائے تو چوپر میں باریک پیس لیں۔ ساگ کو واپس دیگچی میں ڈال کر چند منٹ تک پکائیں' اس میں آٹا اور مکھن ملا کر خوب بھون لیں۔ ساگ کو ڈش میں نکال لیں۔ فرائنگ پین میں بگھار کے اجزاء تل کر ساگ پر ڈالیں اور گرما گرم پیش کریں۔

## Sarsoon Ka Saag

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Saarson ka saag | 1 kg |
| Maize flour | 1 cup |
| Butter | 1 cup |
| Green chillies | 4 |
| Garlic | 8 |
| Dried, round red chillies | 10 |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Salt | to taste |

### Tempering Ingredients:

| | |
|---|---|
| Garlic (finely cut) | 4 cloves |
| Butter | ½ cup |
| Oil | 3 tbsp |

### Method:

- Finely cut saag and soak in turmeric water, then wash and add in a pot.
- Add all ingredients except flour and butter and cook until its water dries.
- Allow to cool and finely blend in a chopper.
- Add saag to the pot again and cook for a few minutes, then add flour and butter and cook thoroughly.
- Transfer saag into a dish.
- Fry tempering ingredients in a frying pan and pour on saag.
- Serve hot.



MEHBOOB'S KITCHEN

# ڈریگن چکن

### میرینیڈ کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے | ½ کلو |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ' سویا ساس | ½ ½ چائے کا چمچہ |
| لال مرچیں (پسی ہوئی) | ایک چائے کا چمچہ |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| انڈے کی سفیدی | ایک عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| کاجو | 15 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 2 عدد |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | 2 چائے کے چمچے |
| سویا ساس' کٹی ہوئی لال مرچ | ایک' ایک چائے کا چمچہ |
| ہری پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| لال' ہری اور پیلی شملہ مرچ | ایک پیالی |
| چینی' پانی' لال مرچیں (پسی ہوئی) | ¼' ¼' ¼ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| ٹماٹو ساس' تیل | 2' 2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

مرغی کے سینوں کی لمبائی میں پٹیاں کاٹیں اور اس پر میرینیڈ کے اجزاء ملا کر کم از کم ½ گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مرغی سنہری تل کر جاذب کاغذ پر نکالیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور کاجو سنہری تل کر نکال لیں۔ اسی کڑاہی میں سوکھی اور کٹی ہوئی لال مرچیں اور لہسن ادرک بھونیں۔ اس میں ہری پیاز اور پیاز ڈال کر تیز آنچ پر 5 منٹ تک بھونیں' پھر شملہ مرچ ملا کر 2 منٹ پکائیں۔ آنچ ہلکی کر کے پسی ہوئی لال مرچیں' سویا ساس' ٹماٹو ساس' چینی' تھوڑا سا پانی اور نمک ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں' پھر مرغی اور کاجو ملا کر ڈش میں نکال لیں۔

# Dragon Chicken

## Marinade Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts | ½ kg |
| Ginger/garlic (chopped) | 1 tbsp |
| Red chilli powder, soya sauce | ½ tsp each |
| Red chillies (powdered) | 1 tsp |
| Cornflour (made into paste with water) | 2 tbsp |
| Egg white | 1 |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Cashew nuts | 15 |
| Dried, red round chillies | 2 |
| Ginger/garlic (chopped) | 2 tsp |
| Soya sauce, red chillies (crushed) | 1 tsp each |
| Spring onion (chopped) | 2 tbsp |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Red, green and yellow capsicums | 1 cup |
| Sugar, water, red chillies (powdered) | ¼ tsp each |
| Salt | to taste |
| Tomato sauce, oil | 2 tbsp each |

## Method:

- Cut chicken breasts lengthwise and marinate for at least half an hour.
- Heat oil in a wok and fry chicken until golden and transfer on an absorbent paper.
- Heat oil in a wok and fry cashew nuts until golden and remove.
- Fry dried and crushed red chillies with ginger/garlic paste and cook thoroughly.
- Sauté spring onion and onions on high flame for 5 minutes, then add capsicums and fry for 2 minutes.
- Add red chilli powder, soya sauce, tomato sauce, sugar, a little water and salt and cook on low flame till its water dries.
- Add chicken and cashew nuts and transfer into a dish.



MEHBOOB'S KITCHEN

## چٹ پٹے ڈرم اسٹکس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| ڈرم اسٹکس | ½ کلو |
| تلہار مرچیں | 4 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 6 عدد |
| لہسن | 8 جوے |
| ثابت سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 6 عدد |
| آلو (چھلے اور قتلے کئے ہوئے) | 2 عدد |
| ادرک (کدوکش) | 2 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| پانی | 5 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 15 کھانے کے چمچے + چھڑکنے کیلئے |

### ترکیب:

فرائنگ پین میں 5 کھانے کے چمچے تیل گرم کر کے لہسن٬ سفید زیرہ٬ تلہار مرچیں اور لال مرچیں ہلکی سی تلیں اور 3 پیالی پانی ڈال کر 15 منٹ تک پکائیں۔ اسے تھوڑا سا ٹھنڈا کریں٬ پھر بلینڈر میں یکجان کر لیں۔ کڑاہی میں 5 کھانے کے چمچے تیل گرم کر کے ڈرم اسٹکس اور نمک ملا کر چند منٹ بھونیں٬ پھر باقی پانی ملائیں اور ڈھکن ڈھانک کر پکائیں۔ ڈرم اسٹکس گل جائیں تو پسا ہوا آمیزہ٬ املی کا گودا٬ لیموں کا رس اور نمک ملا کر بھون لیں٬ پھر ½ ادرک ملا کر چولہا بند کر دیں۔ فرائنگ پین میں باقی تیل گرم کر کے آلو٬ تھوڑا سا پانی اور نمک ملا کر آلو گلنے تک پکائیں۔ اس میں ½ ہری مرچیں ڈال کر سرونگ ڈش میں پھیلا دیں۔ اس پر ڈرم اسٹکس نکالیں٬ پھر باقی ہری مرچیں٬ باقی ادرک اور زیتون کا تیل چھڑک کر پیش کریں۔

## Spicy Drumsticks

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Drumsticks | ½ kg |
| Talhar mirch | 4 |
| Dried, red round chillies | 6 |
| Garlic | 8 cloves |
| Cumin seeds | 1 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 6 |
| Potatoes (peeled and sliced) | 2 |
| Ginger (grated) | 2 tbsp |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Sugar | 1 tbsp |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Water | 5 cups |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 15 tbsp + for sprinkling |

### Method:

- Heat five tbsp oil in a frying pan and fry garlic, cumin seeds, talhar mirch and red chillies lightly, then add three cups of water and cook for 15 minutes.
- Allow to cool and blend in a blender.
- Heat five tbsp oil in a wok and add drumsticks with salt and cook for a few minutes. Add remaining water and cook with lid on.
- When drumsticks are tender add blended mixture, tamarind pulp, lemon juice and salt and cook. Add half the ginger and remove from flame.
- Heat remaining oil in a frying pan and add potatoes, a little water and salt and cook till potatoes are tender.
- Add half the green chillies and spread on a serving dish and place drumsticks on it.
- Sprinkle remaining green chillies, ginger and olive oil and serve.



MEHBOOB'S KITCHEN



## اصغری کباب

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | ½ کلو |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 8 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 5 کھانے کے چمچے + سجانے کیلئے |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| چیڈر پنیر (کدوکش) | ½ پیالی |
| انڈا | ایک عدد |
| نمک | 1½ چائے کے چمچے |
| تیل | تلنے کیلئے |

**ترکیب:**

ایک پیالے میں تمام اجزاء ملالیں۔ اس آمیزے کی ٹکیاں بنالیں' فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور ٹکیوں کو دونوں جانب سے سنہری تل لیں۔ سرونگ ڈش کو ہرے دھنیے سے سجائیں اور کباب اس پر رکھ کر پیش کریں۔

☆ کچے کبابوں کو ڈیپ فریزر میں رکھ دیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔ ان کبابوں کو بیک بھی کیا جا سکتا ہے۔

## Asghari Kebab

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince meat | ½ kg |
| Green chillies (finely cut) | 8 |
| Fresh coriander (chopped) | 5 tbsp + for decoration |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Cheddar cheese (grated) | ½ cup |
| Egg | 1 |
| Salt | 1½ tsp |
| Oil | for frying |

### Method:

- Mix all the ingredients in a bowl.
- Shape the mixture into kebabs.
- Heat oil in a frying pan and fry kebabs from both sides until golden.
- Decorate serving dish with fresh coriander, place kebabs on it and serve.

* Keep uncooked kebabs in a deep freezer and use as required. These kebabs can also be baked.



## MEHBOOB'S KITCHEN

## فائری پیپر چکن

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| سوکھی لال مرچیں (لمبی والی) | 8 عدد |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | 1½ کھانے کے چمچے |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 کھانے کے چمچے |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |

**ترکیب:**

کڑاہی میں 2 کھانے کے چمچے تیل گرم کر کے مرغی، کالی مرچ اور نمک ملائیں۔ اسے تیز آنچ پر مرغی کا رنگ تبدیل ہونے تک بھونیں اور پیالے میں نکال لیں، پھر اسی کڑاہی میں باقی تیل گرم کر کے لہسن ادرک سنہری کریں۔ اس میں سویا ساس، سرکہ، چینی، لال مرچ، کالی مرچ اور نمک ملا کر بھونیں، پھر پانی ڈال کر چند منٹ پکائیں۔ اس میں چمچہ چلاتے ہوئے کارن فلور ڈالیں اور گاڑھا ہونے تک پکائیں، پھر مرغی اور ہری پیاز ملا کر 2 منٹ تک پکائیں۔ اسے ڈش میں نکال کر گرما گرم پیش کریں۔

# Fiery Pepper Chicken

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | ½ kg |
| Dried, red round chillies | 8 |
| Ginger/garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Sugar | 1 tsp |
| Cornflour (made into paste with water) | 1½ tbsp |
| Spring onion (finely cut) | 4 tbsp |
| Water | 1 cup |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 4 tbsp |

## Method:

- Heat two tbsp oil in a wok and add chicken, black pepper and salt and cook on high flame till it changes colour.
- Transfer into a bowl
- Heat remaining oil in the same wok and fry ginger/garlic until golden.
- Add soya sauce, vinegar, sugar, red chillies, black pepper and salt and cook thoroughly, then add water and cook for a few minutes.
- Add cornflour stirring continuously with a spoon till batter gets thick.
- Add chicken and spring onions and cook for two minutes.
- Transfer into a dish and serve hot.



MEHBOOB'S KITCHEN

## مچھلی ہرا مصالحہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| سرمئی مچھلی کے فلے | 4 عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| سویا | 4 کھانے کے چمچے |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| پودینے کے پتے | ¼ پیالی |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے |
| لیموں، پودینہ، سویا، پیاز (تلی ہوئی) | سجانے کیلئے |

### ترکیب:

فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور فلے دونوں جانب سے سنہری تل لیں۔ اس کے اوپر پیاز، ہری مرچیں اور شملہ مرچ پھیلا کر نمک چھڑک دیں۔ اس میں تھوڑا سا پانی ڈالیں اور ڈھکن ڈھانک کر پکائیں، پھر ہری پیاز، سویا اور پودینے کے پتے پھیلا کر مزید چند منٹ تک پکائیں۔ سرونگ ڈش میں تلی ہوئی پیاز سجائیں اس پر احتیاط سے مچھلی نکالیں۔ اسے پودینے، سوئے اور لیموں سے سجا کر پیش کریں۔

## Fish Hara Masala

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Carp (fish fillets) | 4 |
| Onion (finely cut) | 1 cup |
| Capsicum (finely cut) | 1 |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Dill | 4 tbsp |
| Spring onion (finely cut) | ½ cup |
| Mint leaves | ¼ cup |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lemon, mint leaves, dill, onion (fried) | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a frying pan and fry fish fillets from both sides until golden.
- Spread onion, green chillies and capsicum on top and sprinkle salt.
- Add a little water and cook with lid on, then add spring onions, dill and mint leaves and cook for a few minutes.
- Decorate serving dish with fried onions and place fish on it.
- Garnish with mint leaves, dill and lemon and serve.



EVENING WITH SHIREEN

# تندوری سیخ کباب

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | ½ کلو |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (پسی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا (پسا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پودینہ (پسا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا کچا پپیتا | ایک چائے کا چمچہ |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| انڈا | ایک عدد |
| بھنا ہوا بیسن | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی جاوتری | 1/4 چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا جائفل | 1/4 چائے کا چمچہ |
| آل اسپائس پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| بھنا اور کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| بھنا اور کٹا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی خشخاش | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کیلئے |
| لیموں، سلاد پتے، کھیرا | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

بلینڈر میں علاوہ انڈا اور کارن فلور باقی تمام اجزاء یکجان کر کے پیالے میں نکالیں۔ اس میں انڈا اور کارن فلور ملا کر کم از کم ایک گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ اس آمیزے کے لمبوترے کباب بنالیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کبابوں کو سنہری تل کر نکال لیں۔ انہیں چاہیں تو کوئلے کا دھواں دے دیں۔ ڈش کو لیموں، سلاد پتے اور کھیرے سے سجائیں، اس پر کباب رکھ کر پیش کریں۔

# Tandoori Seekh Kebabs

## Chicken Ingredients:

| | |
|---|---|
| Minced chicken | ½ kg |
| Onion (chopped) | 2 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Green chilli paste | 1 tbsp |
| Fresh coriander | 1 tbsp |
| Mint paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Raw papaya paste | 1 tsp |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Egg | 1 |
| Gram flour (roasted) | 2 tbsp |
| Mace (powdered) | ¼ tsp |
| Nutmeg (powdered) | ¼ tsp |
| All spice powder | 1 tsp |
| Cumin seeds (roasted and crushed) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Coriander seeds (roasted and crushed) | 1 tsp |
| Poppy seeds (paste) | 1 tbsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | for frying |
| Lemon, lettuce leaves, cucumber | for decoration |

## Method:

- Blend all ingredients except cornflour and egg in a blender and transfer into the bowl.
- Add egg and cornflour and set aside for at least an hour.
- Shape the mixture into long kebabs.
- Heat oil in a frying pan and fry kebabs until golden and remove.
- Infuse with charcoal smoke if desired.
- Decorate dish with lemon, lettuce leaves and cucumber, place kebabs on it and serve.

